Vol. I
No. 8




*Thursday*
*4th March, 1954*

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY DEBATES
## Official Report

### PART II—PROCEEDINGS OTHER THAN QUESTIONS AND ANSWERS

CONTENTS

| | Pages |
|---|---|
| Message from Rajpramukh .. .. .. .. | 847 |
| L. A. Bill No. V of 1954, the Hyderabad Court Fees (Amendment) Bill 1954—Introduced .. .. .. .. | 847 |
| Resolution disapproving the Ordinance No. I of 1954, the Hyderabad Salaries of Ministers (Amendment) Bill, 1954—Resolution Negatived .. .. .. .. .. | 847-870 |
| L. A. Bill No. I of 1954, the Hyderabad Salaries of Ministers (Amendment) Bill, 1954—Passed .. .. | 870-402 |
| L. A. Bill No. II of 1954, the Hyderabad Allowances of Ministers (Amendment) Bill, 1954—Passed .. .. .. | 402-415 |

*Note* :—In this Part, a star (*) at the beginning of a speech denotes confirmation not received.

GOVERNMENT PRESS
HYDERABAD-DN.
1954

# THE HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

*Thursday, the 4th March,* 1954

The House Met at Half Past Two of the Clock

[MR. SPEAKER IN THE CHAIR]

## QUESTIONS AND ANSWERS

(SEE PART I)

### Message From Rajpramukh

*Mr. Speaker* : Before proceeding with item No. 2 on the Order of Business, I would read out for the information of the Members, a letter which I have received from the Rajpramukh. It reads as follows :

"I received with great satisfaction the expression by the Members of the Legislative Assembly for the address I delivered to them on 26th February, 1954".

### L.A. Bill No. V of 1954, the Hyderabad Court Fees (Amendment) Bill 1954

*The Minister for Excise , Forests & Revenue (Shri K. V. Ranga Reddy)* : I beg to introduce L. A. Bill No. V of 1954, the Hyderabad Court Fees (Amendment) Bill, 1954.

*Mr. Speaker* : The Bill is introduced.

### Resolution disapproving the Ordinance No. I of 1954, the Hyderabad Salaries of the Ministers' (Amendment) Ordinance No. I

*Mr. Speaker* : We shall now take up the 3rd item, *viz.*, first reading of L. A. Bill No. I of 1954, the Hyderabad Salaries of Ministers (Amendment) Bill, 1954 introduced by Shri Vinayak Rao Vidyalankar, Minister for Finance. The 4th item is also connected with the Bill, *viz.*, Shri K. Venkatrama Rao to move the following motion, namely—

"This Assembly disapproves the Hyderabad Salaries of Ministers (Amendment) Ordinance I of 1954, promulgated by

the Rajpramukh of Hyderabad under Article 213 (1) read with Article 238 of the Constitution, being unwarranted and inconsistent with the provisions of Article 192 read with Article 238 of the Constitution".

ایل - اے - بل نمبر (۱) بابته ۵۴ع کے کلاز (۲) میں یه ھے -

"The Hydrabad Salaries of Ministers (Amendment) Ordinance, 1954, is hereby repealed.

کیا اس سے رزولیوشن کا مقصد پورا نہیں ھوسکتا -؟

شری کے وینکٹ رام راؤ ( چنا کونڈور ) اسپیکر سر - اس میں شک نہیں که ریزولیوشن اور بل دونوں انٹر کنکٹڈ ( Inter connected ) ضرور ھیں - لیکن میں کہونگا که موشن پر ڈسکشن ہونے کے بعد بل پر ڈسکشن ھونا چاھئے - کیونکه موشن آرڈیننس کو ( Disapprove ) کرنے کے لئے پیش کیا گیا ھے - اگر ڈس اپروول کا موشن منظور ھو جائے تو یه بل پیش ھی نہیں ھوسکتا - میرا کہنا یه ھے که راج پرمکھ کو آرڈیننس اشیو ( Issue ) کرنے کا اختیار ھی نہیں ھے - میں اپنے آرگیومنٹس ( Arguments ) ھاؤس کے سامنے رکھونگا -

مسٹر اسپیکر - بل کی فسٹ ریڈنگ کے موقع پر وہ چیزیں آجائیں گی -

شری کے - وینکٹ - رام راؤ - دونوں کے پرنسپلس ( Principles ) الگ الگ ھیں - دونوں کو جوڑنے کی ضرورت نہیں ھے - موشن پر علیحدہ ڈسکشن ھونا چاھئے اور بل علیحدہ لیا جاسکتا ھے -

شری کے - اننت ریڈی ( بالکنڈہ ) مسٹر اسپیکر سر - میں اس سلسله میں آپ کی توجه کانسٹی ٹیوشن کے آرٹیکل (۲۱۳) سب آرٹیکل ۲ ( اے ) کی جانب مبذول کرانا چاھتا ھوں - اس میں آرڈیننس کے بارے میں یه ھے -

"Shall be laid before the Legislative Assembly of the State, or where there is a Legislative Council in the State, before both the Houses, and shall cease to operate at the expiration of six weeks from the reassembly of the Legislature, or if before the expiration of that period a resolution disapproving it is passed by the Legislative Assembly and agreed to by the Legislative Council, if any, upon the passing of the resolution or, as the case may be, on the resolution being agreed to by the Council;

جو آرڈیننس نافذ ھوا ھے اس کو پہلے ھاؤس کے سامنے رکھا جائیگا اور اس آرڈیننس کے بارے میں جو رزولیوشن پیش ھوا ھے اس پر بحث ھونیکے بعد ھی بل [illegible]

مسٹر اسپیکر - آرڈیننس کی کاپیاں تو هاؤس میں تقسیم کی جاچکی هیں -

شری کے۔ اننت ریڈی- اس سلسله میں جو رزولیوشن پیش هوا هے آرڈیننس کے خلاف هے اس پر پہلے ڈسکشن هونا چاهئے - اس کے بعد بل لیا جاسکتا هے -

مسٹر اسپیکر - ڈسکشن کے لئے تو میں نے مانعت نہیں کی هے - میں نے اسی خیال سے اس کو اڈمٹ بھی کیا هے - میں یه نہیں چاهتا که اس پر ڈسکشن نہو - سوال صرف اتنا هی هے که کیا بل کے کلاز (۳) کے پاس هونے سے آرڈیننس خود بخود منسوخ نہیں هوتا ؟ رزولیوشن کے منشا سے متعلق کلاز خود بل میں آچکا هے - ایسی صورت میں بل کی فرسٹ ریڈنگ کے وقت رزولیوشن پر بحث هوسکتی هے -

شری بی - ڈی - دیشمکھ (بھوکردن - عام ) رزولیوشن آرڈیننس کو چیلنج کرتے هوئے دیا گیا هے - تاوقتیکه اس پر بحث نہو اصل بل پر بحث نہیں هوسکتی -

مسٹر اسپیکر - ایسا تولے ڈاؤن ( Lay down ) نہیں کیا گیا هے -

شری کے - وینکٹ - رام راؤ - آرٹیکل ۲۱۳ ضمن(۳) کے تحت میں اعتراض بھی کرنے والا هوں - اس میں یه هے -

"If and so far as an Ordinance under this Article makes any provision which would not be valid if enacted in, an Act of the Legislature of the State assented to by the Governor, it shall be void :

اس لئے یه آرڈیننس وائڈ ( Void ) هے - وائڈ آرڈیننس (Void Ordinance) اینکٹمنٹ نہیں بن سکتا - دونوں کے اسکوپس ( Scopes ) الگ هیں-

مسٹر اسپیکر - کلاز (۳) میں یه هے -

"If and so far as an Ordinance under this Article makes any provision which would not be valid if enacted in an Act of the Legislature of the State assented to by the Governor it shall be void".

یه تو ایسی چیزوں سے متعلق هے جو لیجسلیچر کے دائرہ اختیار سے باهر هیں -

*Shri K. Venkatrama Rao* : That is my fundamental contention.

*Mr. Speaker* : Is there anything which would prevent this Bill from coming before the Legislature ?

*Shri K. Venkatrama Rao* : Yes.

*Mr. Speaker* : Then it would be void itself.

منسٹر فار لوکل گورنمنٹ اینڈ ایجوکیشن ( شری گوپال راؤ اکبوٹے) - جیسا کہ عالی جناب نے فرمایا بل کے کلاز (۴) کو کنسیڈر کرتے وقت رزولیوشن پر بحث ہوسکتی ہے - آنریبل ممبر کا یہ اعتراض ہیکہ راج پرمکھ کو آرڈیننس جاری کرنے کا اختیار ہی نہیں ہے - اس بل کے کلاز (۴) میں یہ مطالبہ کیا گیا ہے کہ جو آرڈیننس جاری کیا گیا ہے اس کو رپیل ( Repeal ) کیا جائے - آرڈیننس کو رپیل کرنے کے لئے ہی بل پیش کیا گیا ہے کیونکہ اب اس کی ضرورت باقی نہیں رہی - آنریبل ممبر چاہتے ہیں کہ رزولیوشن کو پاس کر کے آرڈیننس کو ڈس اپرو ( Disapprove ) کیا جائے - رزولیوشن اور بل دونوں کا منشا یہی ہے کہ آرڈیننس کو باقی نہ رکھا جائے - یہ نہیں کہا جاسکتا کہ بل کے کلاز (۴) اور رزولیوشن کا تعلق نہیں ہے - یہ بھی صحیح نہیں ہیکہ آنریبل ممبر کا رزولیوشن منظور ہوجائے (جس کا امکان نہیں) تو یہ بل نہیں آسکتا - میں اس اعتراض کو سمجھنے سے قاصر ہوں - اگر وہ آرڈیننس نہوتا اور یہ بل انٹروڈیوس نہ بھی کیا جاتا تو ایسی صورت میں بھی اوریجنل ایکٹ ( Original Act ) میں امنڈ منٹ کرنے میں کونسی مانعت ہے ؟ بل تو آچکا ہے - بل پر اعتراض نہیں ہے جہاں تک آرڈیننس کے وائیڈ ہونے کا اعتراض ہے اس کی وجہ سے بل کس طرح وائیڈ ( Void ) ہوسکتا ہے ؟ ایسی صورت میں کلاز (۴) کے تحت مشترکہ طور پر بحث ہوسکتی ہے - اس سے زیادہ سہولت ہوگی -

شری جی - ہنمنت راؤ (سلگ) - آرڈیننس کو ہی رپیل کرنے کا سوال نہیں ہے اسکے علاوہ بھی کانسٹی ٹیوشنل پائینٹس ریزولیوشن کے ذریعہ ریز ( Raise ) کئے گئے ہیں .. بل تو سیلریز انکریز کرنے کے بارے میں ہے - بحث ہمارے سامنے یہ ہے کہ جو آرڈیننس نکالا گیا ہے وہ کانسٹی ٹیوشنل ہے یا نہیں - اس لحاظ سے میرے خیال میں یزولیوشن پہلے آنا چاہئے -

شری کے - وینکٹ - رام راؤ - منسٹرس جو ڈس کوالیفائڈ ہورہے ہیں آرڈیننس کے ذریعہ اس ڈسکوالیفیکیشن کو ریمو ( Remove ) کیا جارہا ہے - میرا موشن ڈسکس ہونے سے پہلے ہی میں یہ چیز عالی جناب کے ملاحظہ میں لانا چاہتا ہوں کہ جو ڈس کوالیفیکیشن ہوا ہے اسکو دور کرنے کا اختیار راج پرمکھ کو ہے یا نہیں - اگر اختیار ہے تو اسکا استعمال کس طرح ہونا چاہئے یہ آرٹیکل (۱۹۲) میں بتایا گیا ہے - راج پرمکھ کو اس کے لئے الکشن کمیشن کا مشورہ حاصل کرنا پڑیگا - کانسٹی ٹیوشن میں جو پروسیجر بتلایا گیا ہے وہ اڈاپٹ نہیں کیا گیا ہے -

مسٹر اسپیکر - لیکن آپ کا ریزولیوشن تو ویسا نہیں ہے - اسکا منشا ایسا نہیں ہوتا -

شری کے - وی - رام راؤ - ریزولیوشن میں یہ ہے :-

"This Assembly disapproves the Hyderabad Salaries of Ministers (Amendment) Ordinance I of 1954, promulgated by the

Rajpramukh of Hyderabad under Article 213 (1) read with Article 238 of the Constitution, being unwarranted and inconsistent with the provisions of Article 192 read with Article 238 of the Constitution".

میرا جو اعتراض ہے وہ آرٹیکل ۱۹۲ کے تحت ہے یعنی یہ پروسیجرل ( Procedural ) ہے اور اسکے علاوہ میان ڈیٹری ( Mandatory ) پراویژن ہے۔ اس طرح مناسب یہ ہے کہ میرا موشن ہر طرح پہلے لیا جائے۔

**چیف منسٹر (شری بی۔ رام کشن راؤ)** ۔ مسٹر اسپیکر۔ سر۔ میں ایک چیز عرض کردینا چاھتا ہوں۔ آنریبل ممبر کو یہ اختیار ہے کہ وہ کوئی بھی رزولیوشن پیش کریں لیکن جو دلیل آنریبل ممبر پیش فرمارہے ہیں اسکی نسبت مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ آرٹیکل ۱۹۲ کے اصول سے بحث کی جا رہی ہے اور یہ کہا جا رہا ہے کہ آرڈیننس کے ذریعہ راج پرمکھ نے کسی شخص کے ڈسکوالیفیکیشن کو دور کیا اور انہوں نے آرٹیکل ۱۹۲ کے تحت ایکشن لیا۔ یہ خیال خود غلط ہے۔ آپ آرٹیکل ۱۹۲ ملاحظہ فرمائیں۔

**مسٹر اسپیکر** ۔ بہتر یہ ہوگا کہ ڈسکشن کیلئے وقت مقرر کر دیا جائے۔ کیونکہ آنریبل ممبرس اگر اس طرح بحث کرتے جائیں تو بہت سا وقت صرف ہوگا۔ آنریبل ممبرس یہ بھی لحاظ رکھیں کہ اب جو آرگیومنٹس پیش کئے جائیں گے بل پرڈسکشن کے وقت وھی آرگیومنٹس نہ دھرائے جائیں۔

**شری کے۔ وی۔ رام راؤ** ۔ آرڈیننس نمبر (۱) جو ابتدائے سال میں ھی راج پرمکھ نے جاری فرمایا ہے اس کا تاریخی پہلو بھی میں ایوان کے ملاحظہ میں لانا چاھتا ہوں۔

**مسٹر اسپیکر** ۔ بحث کے لئے ایک گھنٹہ کافی ہوگا۔

**شری کے۔ وی۔ رام راؤ** ۔ ممکن ہے کہ میرے دیگر ساتھی بھی اس میں حصہ لیں اور اوس طرف کے آنریبل ممبرس بھی حصہ لیں ......

**مسٹر اسپیکر** ۔ بحث جسقدر جلد اور جس قدر مختصر ہو کی جائے ۔

**شری کے۔ وی۔ رام راؤ** ۔ اس طرح ڈپٹی منسٹرس جو ہیں ...

*Mr. Speaker* : The Resolution has not been moved yet.

*Shri K. Venkatrama Rao* : I beg to move :

"This Assembly disapproves the Hyderabad Salaries of Ministers (Amendment) Ordinance I of 1954 promulgated by the Rajpramukh of Hyderabad under Article 213 (1) read with Article 238 of the Constitution, being unwarranted and inconsistent with the provisions of Article 192 read with Artilce 238 of the Constitution".

*Mr. Speaker* : Resolution moved.

شری کے-وی-رام راؤ - اسپیکر سر - آرڈیننس کا جو تاریخی پس منظر ہے وہ یہ ہے کہ ۵ - فبروری کے دن ڈپٹی منسٹروں کی جانب سے حلف وفا داری اٹھایا گیا اور انکا تقرر بھی اسی دن سے عمل میں آیا - اب یہاں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ڈپٹی منسٹرس نے ایک عہدہ قبول کیا ہے - آیا وہ ایسے عہدے قبول کرسکتے ہیں یا نہیں - اس سلسلہ میں دستور ہند صاف ہے کہ اگر کوئی آنریبل ممبر اسمبلی آفس آف پرافٹ ( Office of profit ) اصل کرنا چاہے تو اسکو چاہئے کہ اسمبلی سے اجازت لے یعنی اس طرح کا ایک قانون اسمبلی سے پاس ہو اور انکو مجاز گردانا جائے کہ وہ اس عہدہ کو قبول کریں - اب یہ تو صاف ظاہر ہے کہ یہ آفس آف دی پرافٹ ہے یا نہیں - وہ آفس آف دی پرافٹ ہے - اس سلسلہ میں تنخواہ ملتی ہے - بھتہ ملتا ہے - الونس ملتا ہے - اس لئے یہ آفس آف دی پرافٹ ہے - اسکے لئے ایک انیا کٹمنٹ کی ضرورت ہے - لیکن میں صاف طور پر یہ کہنے کے موقف میں ہوں کہ اسمبلی کے ذریعہ کوئی انا کٹمنٹ نہیں کیا گیا - اور انیا کٹمنٹ ہونے اور انہیں مجاز گرداننے سے قبل ہی حلف وفا داری اٹھایا گیا اور کام بھی شروع کردیا گیا - اسطریقہ سے میرا جو آرگیومنٹ ہے اسکی تائید آرٹیکل ۱۹۱ سے ہوتی ہے - آرٹیکل ۱۹۱ کا ضمن (۱) یہ ہے -

"If he holds any office of profit under the Government of India or the Government of any State specified in the First Schedule other than the office declared by the Legislature of the State.

میں ان الفاظ پر بہت زور دیتا ہوں -

"other than the office declared by the Legislature of the State by law not to disqualify its holder".

محض اس عہدے کو قبول کرنے سے وہ ڈس کوالیفائیڈ نہیں ہوگئے اس قسم کا قانون مجلس مقننہ سے پاس ہونا ضروری ہے - لیکن اس قسم کا کوئی قانون مجلس مقننہ سے پاس نہیں کیا گیا جب اس کے پہلے ہی ڈپٹی منسٹرس نے عہدہ کو قبول کیا ہے تو رٹراسپکٹیو ایفکٹ ( Retrospective effect ) دیتے ہوئے راج پرمکھ نے جو آرڈیننس نکالا ہے اس کی کیا ضرورت ہے - ۵ - فبروری سے ڈپٹی منسٹرس کو تنخواہ ملنا ضروری ہے ورنہ وہ پریشان ہوں گے ایسی کوئی بات نہ تھی کیونکہ ۲۲ - تاریخ کو اسمبلی منعقد ہونے والی تھی اس کے بعد منظوری حاصل کی جاسکتی تھی - لیکن آرڈیننس جاری کرنے کی اصل وجہ یعنی ۵ - فبروری سے تنخواہ ملنا نہیں ہے بلکہ اس کی اصل وجہ اس آرڈیننس کے دفعہ ۵ کو دیکھنے سے معلوم ہوسکتی ہے جو یہ ہے -

"For the avoidance of doubt, it is hereby declared that a person shall not be disqualified for being chosen as, or for being, a member of the Hyderabad Legislative Assembly merely by reason of the fact that he holds the office of a Deputy Minister",

اس طریقہ سے اسمبلی کے ذریعہ ایک قانون جاری ہونے کے بعد اس عہدہ کو قبول کرنے کی ضرورت تہی - تو وہ جو کمی تہی وہ جو نقص تھا اس کو دفعہ ۵ کے ذریعہ رفع کرنے کی کوشش کی جارہی ہے - اس طریقہ سے جو کوشش کی جارہی ہے راج پرمکھ اس میں کس حدتک حق بجانب ہیں وہ دوسری چیز ہے - لیکن اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ وہ آفس آف دی پرافٹ ہے یا نہیں - ۵ فبروری کو جو عہدہ لئے ہیں اس سلسلہ میں جو شرح ہے اس میں یہ صاف ظاہر کیا گیا ہے کہ ایکچولی ( Actually ) عملا آفس آف دی پرافٹ اٹھانے کی کوئی ضرورت نہیں ہے بلکہ اس کا امکان بھی ہوتو کافی ہے - یعنی ڈپٹی منسٹر بننے سے ان کو تنخواہ ملے گی یہ کافی ہے - یہ بھی ظاہر کیا گیا ہے کہ آفس آف دی پرافٹ سے والنٹری دست برداری ہوتے ہیں تو اس کے نیچر سے آفس آف دی پرافٹ ہونے سے روکا نہیں جاسکتا - محض تنخواہ سے دست برداری نہیں کہلائی جاسکتی کیونکہ یہ صحیح نہیں ہے - اس سلسلہ میں آیا یہ آفس آف دی پرافٹ ہے اس کو ثابت کرنے کے لئے میز پارلیمنٹری پراکٹس اور دوسرے حوالے بھی دئے گئے ہیں -

اس کی حدتک میں یہ پڑھ دیتا ہوں -

"Actual making of profit by the incumbent is not necessary to make an office of profit. It is enough if the holder of the office may reasonably be expected to make profit out of it, but the disqualification does not relate to the holding of an office to which any salary is attached, nor is there any other profit way of any reward, commodities, emoluments etc or any other advantage whatsoever. Profit is thus used in a wide sense and is not confined to mere pecuniary gain. On the other hand, the real question being whether remuneration of any kind is to the office, a voluntary renunciation of salary would not make the office other than one of profit".

اس طرح سے آپ نے پریونشن آف ڈس کوالیفیکیشن ( Prevention of disqualification ) کا ایک ایکٹ حیدرآباد میں پاس کیا ہے لیکن اس میں پریونشن آف ڈس کوالیفیکیشن ایکٹ کا جو شیڈول ہے اس میں ڈپٹی منسٹر کے عہدے کو شامل نہیں کیا گیا اس وجہ منسٹر کی تعریف کرتے ہوئے یہ ظاہر کیا گیا ہے کہ منسٹر انکلوڈس ڈپٹی منسٹر اور اسکا عمل ۵ - فبروری سے ہوجائیگا - اس طرح ڈپٹی منسٹر کا عہدہ آفس آف دی پرافٹ ہونا ایک مسلمہ چیز ہے -

اس سلسلہ میں میز پارلیمنٹری پراکٹس اور دوسرے حوالے بھی دئے گئے ہیں لیکن میں اختصار سے کام لیتے ہوئے باسو کا منٹر کا پیج نمبر (۵۴۳) کا حوالہ دیتا ہوں جو آرٹیکل ۱۰۲ کے تحت اور یہ الفاظ آرٹیکل (۱۹۱) کے تحت بھی درج ہیں - وہاں بھی یہ کہا گیا ہے کہ ۱۰۲ کے تحت جو شرح ہے وہی یہاں بھی درج کی جائے گی -

یہاں ایک سوال اٹھاتھا کہ راج پرمکھ آرڈرس جاری کرتے وقت دفعہ ہ کے جو الفاظ ہیں ۔ اگر اس قسم کا شبہ راج پرمکھ کے دماغ میں نہیں ہے تو دفعہ ہ چیخ کر پکار کر کہہ رہا ہے کہ راج پرمکھ کے دماغ میں یہ چیز ہے کہ ڈپٹی منسٹرس ڈس کوالیفائی ہوتے ہیں۔ اور اسی لئیے اس کو ریموو کرنے کی ضرورت ہوئی ۔ میں عالی جناب چیف منسٹر صاحب کے ملاحظہ کے لئیے ایک دفعہ اور پڑھتا ہوں ۔

For the avoidance of doubt, it is hereby declared that a person shall not be disqualified for being chosen as, or for being, a member of the Hyderabad Legislative Assembly merely by reason of the fact that he holds the office of a Deputy Minister.

جب یہ ڈپٹی منسٹرس ڈس کوالیفائی نہیں ہوتے ہیں تو دفعہ ہ کو رکھنے کی ضرورت ہی نہیں ہے۔ اس طریقہ سے یہ سوال اٹھا ہے کہ آیا ڈپٹی منسٹرس ڈسکوالیفائی ہوئے یا نہیں اس طرح کا سوال اٹھانے کے بعداب دوسرا سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس قسم کا سوال اٹھنے پر راج پرمکھ خود اس کا تصفیہ کرسکتے ہیں۔ اس کا جواب آرٹیکل ۱۹۲ میں ملتا ہے ۔ وہ یہ ہے ۔

If any question arises as to whether a member of a House of the Legislature of a State has become subject to any of the disqualifications mentioned in clause (1) of Article 191, the question shall be referred for the decision of the Governor and his decision shall be final -

ٹھیک ہے ۔ یہاں یہی رکھا گیا ہے ۔ ۲۳۸ اور ۱۹۲ دونوں آرٹیکلس کو ملا کر پڑھیں تو یہ تصفیہ ہوجاتا ہے ۔ اس کے بعد ضمن ۲ صاف طور پر یہ کہتا ہے ......

Before giving any decision on any such question, the Governor shall

یہاں " Shall " کا لفظ استعمال کیا گیا ہے جو میان ڈیٹری ہے ۔

shall obtain the opinion of the Election Commission and shall act according to such opinion.

تو یہاں یہ ہونا چاہیئے کہ جونہی یہ مسئلہ راج پرمکھ کے حوالہ کیا گیا آرٹیکل ۱۹۲ ضمن (۲) کے لحاظ سے وہ الکشن کمیشن کے حوالہ کردیں ۔ اس کی جو کچھ بھی رائے ہو اس پر عمل ہونا ضروری تھا لیکن یہاں راج پرمکھ نے من مانے ڈس کوالیفیکیشن کو دور کرنے یہ عمل کیا ہے جو ان کانسٹیٹیوشنل ہے ۔ یہی چیز وندھیا پردیش میں بھی پیش آئی جہاں کہ ۲۴ - ۵ ۲ ایم - یل - ایز ڈسکوالیفائی ہورہے تھے تو اس سلسلہ میں پارلیمنٹ میں ایک ایکٹ پاس کیا گیا ۔ یہاں اہم چیز یہ ہے کہ جو ضابطہ ہے وہ یہ ہے کہ الکشن کمیشن کے حوالہ کیا جائے اور ان کی کیا رائے ہوتی ہے وہ دریافت کی [illegible]

ہ - فبروری کو ڈپٹی منسٹرس کا تقرر ہوتا ہے اور ۱۳ - فبروری کو راج پرمکھ نا قابلیت کو رفع کرنا چاہتے ہیں تو ان کو کوئی اختیار نہیں ہے - کیونکہ پورے ایکٹ میں ہم دیکھتے ہیں کہ اس مسئلہ کو الکشن کمشن کے حوالہ کیا جانا چاہئیے تھا جب یہ مسئلہ الکشن کمیشن کے حوالہ نہیں کیا گیا تو یہ آرڈیننس جاری نہیں کیا جاسکتا - اس سے قبل ۲۱۳ ضمن (۳) بھی ایوان کے ملاحظہ میں لایا گیا تھا جو یہ ہے -

"If and so far as an Ordinance under this Article makes any provision which would not be valid if enacted in an act of the Legislature of the State assented to by the Governor, it shall be void."

یعنی اگر کسی چیز کے انیا کٹمنٹ کرنے کا اس ہاؤز کو اختیار نہیں ہے تو راج پرمکھ بھی اس کے لئے کوئی آرڈیننس نہیں نکال سکتے - ان امور کے سلسلہ میں جس کا اختیار اسمبلی کو ہے اون کی حدتک راج پرمکھ کو بھی اختیار ہے کہ آرڈیننس نکالیں - یہ صاف ظاہر ہے کہ اس سلسلہ میں تاؤقیکہ ضابطہ معینہ اختیار کرکے الکشن کمیشن کو رفر نہ کیا جائے اوس وقت تک کوئی ایکٹ بنانے یا ڈپٹی منسٹرس کے ڈس کوالیفیکیشن کوریمو کرنے کا اختیار نہیں ہے - چنانچہ کانسٹی ٹیوشن کے آرٹیکل (۲۱۳) ضمن (۳) کے تحت راج پرمکھ کو اس طریقہ سے آرڈیننس نکالنے کا اختیار نہیں ہے اور اوسی کے ساتھ ساتھ بل نمبر (۱) کو بھی جو ہمارے سامنے آیا بہ حالت موجودہ نہیں لایا جاسکتا تھا - اس کے لئے صاف اور صحیح ضابطہ یہ ہے کہ پہلے تو اس مسئلہ کو کمیشن کے حوالے کیا جائے - اور پھر اوسکی رائے کے مطابق راج پرمکھ عمل کریں - اس کے بعد اسمبلی کے سامنے وہ بل نمبر (۱) پیش کیا جائے - لیکن یہاں یہ ضابطہ ترک کیا گیا ہے - اور اس کو اوورلک ( Over look ) کیا گیا ہے - اس لحاظ سے نہ صرف راج پرمکھ نے اس سلسلہ میں ان کانسٹی ٹیوشنل عمل کیا ہے بلکہ منسٹرس نے بھی کیا ہے جو آرڈیننس کے اشیو ( Issue ) کرنے کے سلسلہ میں مشورہ دئے ہیں - میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ انہوں نے یہ غلط مشورہ دیا اور غلط آرڈیننس نکلوایا - اور پھر غلط طریقہ پر یہ بل یہاں لایا جا رہا ہے - اس حکومت کی جانب سے جو " قانون کا راج " کا نعرہ لگاتی ہے یہ ان کانسٹی ٹیوشنل بل پیش کیا گیا ہے - ہم اس کی پارٹی نہیں ہوسکتے - یہ آرڈیننس ان کانسٹی ٹیوشنل ہے اس لئے یہہ ڈس اپرو ( Disapprove ) ہونا چاہئے - اور اس کے ساتھ ہی یہ بل بھی کانسٹی ٹیوشن کے لحاظ سے اسمبلی کے سامنے نہیں آسکتا -

شری کے - انت ریڈی - مسٹر اسپیکر - اس دستوری مسئلہ پر جو بحث اٹھی ہے اوس کے بارے میں میں کچھ ایوان کے سامنے عرض کرنا چاہتا ہوں - جو آرڈیننس نکلا ہے اوس کے تعلق سے تین چیزیں زیر بحث آتی ہیں - ایک تو یہ کہ کیا یہ

کانسٹی ٹیوشن کے مغائر نہیں جس میں یہ کہا گیا ہے کہ منسٹر چاہےوہ یونین کے هوں یا اسٹیٹ کے اون کا جو آفس ہے وہ آفس آف پرافٹ نہیں ہے ۔ اس کی موجود گی میں کیا ڈپٹی منسٹرس کا آفس آفس آف پرافٹ کہلایا جاسکتا ہے یا نہیں ۔ دوسرا پائنٹ یہ ہے کہ ڈپٹی منسٹرس ایک تاریخ کو حلف وفاداری اٹھاتے هیں اوسکے چھ سات روز کے بعد آرڈیننس نکلتا ہے اس طرح ایک ویکیوم پیدا هوگیا کیا اس کے لئے ری ٹراسپکٹیو افکٹ دیا جاسکتا ہے یا نہیں ۔ تیسرا پائنٹ یہ ہے کہ کانسٹی ٹیوشن کا پراویژن صرف منسٹرس کی حدتک ہے یا کیا ۔ ڈپٹی منسٹرس کو آفس آف دی پرافٹ نہیں هولڈ کرنا چاهئے ۔ اس لئے اس کے لحاظ سے جو آرڈیننس نکالا گیا اوسکو جاری کرتے وقت چونکہ وہ کانسٹی ٹیوشن کی خلاف ورزی میں تھا کیا پریسیڈنٹ کا اسنٹ ( Assent ) لینا لازمی نہیں ہے ۔ جب کنسنٹ لینا لازمی ہے تو پھر ایسا کوئی آرڈیننس جاری نہیں کیا جاسکتا جو پریسیڈنٹ کے اسنٹ کے بغیر جاری کیا گیا هو ۔ دستور کا آرٹیکل (۲۱۳) یہ کہتا ہے کہ جب راج پرمکھ یا گورنر کوئی ایسا آرڈیننس جاری کرتے هیں جو دستور کے پراویژنس کے خلاف هو یا دستور میں تبدیلی کا محتاج هوتو اوس کے لئے پرسیڈنگ کا اسنٹ ضروری ہے ۔ جب تک کنسنٹ نہ هو آرڈیننس جاری نہیں کیا جاسکتا اگر کیا گیا ہے تو وہ وائڈ ( Void ) ہے ۔ جہاں تک پہلی تعریف کا تعلق ہے میں یہ عرض کرونگا کہ کانسٹی ٹیوشن کے اندر پراویژنلی یہ کہا گیا ہے کہ منسٹر کا آفس آفس آف دی پرافٹ نہیں ہے ۔ جب یونین کی پارلیمنٹ کے لئے ڈپٹی منسٹرس اور منسٹرس آف اسٹیٹس مقرر کئے جا رہے تھے اوس وقت پارلیمنٹ نے ایک ایکٹ بنایا ریمول آف ڈس ایبیلیٹیز ایکٹ ( Removal of Disabilities Act ) بابتہ سنہ ۱۹۵۰ع اوس کے لحاظ سے انہوں نے ڈپٹی منسٹرس اور منسٹر آف اسٹیٹس کا تقرر کیا ۔ لیکن وہ ایکٹ جو پارلیمنٹ میں پیش کیا گیا وہ صرف یونین کی حدتک تھا ۔ اسٹیٹ سے اس کا کوئی تعلق نہیں اور نہ اوسکا اطلاق اسٹیٹ کے منسٹرس اور ڈپٹی منسٹرس پر هوسکتا ہے ۔ یہ چیز ریمول آف ڈس ایبیلیٹیز ایکٹ آف سنہ ۱۹۵۰ع کے تحت ظاهر کی گئی ہے ۔ لیکن یہاں کانسٹی ٹیوشن کے پراویژن کی اسپرٹ کے خلاف ایک آرڈیننس نکالا گیا ہے ۔ اس کے متعلق میں عرض کرونگا کہ یہ دو طرح پر کانسٹی ٹیوشن کی خلاف ورزی کرتا ہے ۔ ایک تو یہ کہ یہ خود هی کانسٹی ٹیوشن کے خلاف ہے ۔ اور دوسری یہ کہ پرسیڈنٹ کے اسنٹ کے بغیر جاری کیا گیا ہے ۔ کانسٹی ٹیوشن کے آرٹیکل (۲۱۳) میں یہ پرسیڈنٹ کے انسٹر کشن یا اسنٹ کے بغیر کوئی بل انٹراڈیوس نہیں کیا جاسکتا ۔ جب ایسا ہے تو پھر اس کے متعلق کوئی آرڈیننس بھی جاری نہیں هوسکتا ۔ اسلئے میں یہ عرض کرونگا کہ جو آرڈیننس جاری کیا گیا ہے وہ دو طرح کی خلاف ورزی پر مشتمل ہے ۔ ایک تو یہ کہ اکسپرسلی جو پراویژن کانسٹی ٹیوشن میں ہے وہ منسٹرس کی حدتک هی ہے ۔ لیکن یہ آرڈیننس اوسکی خلاف ورزی کرتا ہے ۔ اور سب سے زیادہ ارریگولیاریٹی (Irregularity)

رٹراسپکٹیوافکٹ کا دینا ہے ۔ ٥ ۔ فبروری سنہ ۱۹۵۴ع کو ڈپٹی منسٹرس حلف وفا داری اٹھاتے ہیں لیکن یہ آرڈیننس لایا جاتا ہے ۱۳ ۔ فبروری سنہ ۱۹۵۴ع کو یعنی چھ سات روز کا عرصہ گزر جانے کے بعد ۔ اس د ران میں ڈپٹی منسٹرس کی کیا پوزیشن رھیگی ۔ سرائے اسکے اور کوئی صورت نہیں کہ وہ ڈسکوالیفائی ھوجائیں ۔ اور اسطرح ڈپٹی منسٹر کے ڈسکوالیفائی ( Disqualify ) ھونے کے بعد راج پرمکھ کو دستور کے دفعہ ۱۹۲ کے تحت عمل کرنا جائز تھا دفعہ ۱۹۱ کے تحت اس وقت صحیح یہ ھوسکتا تھا جبکہ ڈپٹی منسٹرس بعد میں حلف لیتے اور پہلے قانون بنایا جانا اس بناء پر میں کہتا ھوں کہ جو آرڈیننس نکالا گیا ہے وہ غلط طور پر نکالا گیا ہے اور دستور کی اسپرٹ کے خلاف ہے ۔ دستور کا آرٹیکل (۲۱۳) اسکی اجازت نہیں دیتا ۔ ایک اور چیز یہ ہے کہ ڈپٹی منسٹر کے تقرر کے متعلق جو آرڈیننس نکالا گیا اگر وہ جائز بھی ہے تو اوس کا اتنا ھی افکٹ ہے کہ (They will be disqualified) اور جب وہ اس طرح ڈس کوالیفائی ھوگئے ھیں تو راج پرمکھ کا یہ فرض تھا کہ وہ اس سلسلہ میں الکشن کمیشن سے کنسلٹ ( Consult ) کرتے جیسا کہ دستور کے آرٹیکل ۱۹۲ میں بتایا گیا ہے کہ کیا ڈس کوالیفیکیشن ( Disqualification ) کا اطلاق ان پر ھوسکتا ہے یا نہیں ۔ اس لئے یہ بل بھی دستور کے خلاف ہے اور اون کا آرڈیننس بھی دستور کے خلاف ہے ۔

**شری کشٹہ رام ریڈی** ( نلگنڈہ ) ۔ مسٹر اسپیکر سر ۔ یہاں بحث صرف اس قدر ہے کہ آیا اسمبلی کے کوئی ممبر آفس آف دی پرافٹ کے لئے حلف لے سکتے ھیں یا نہیں ۔ اگر لیتے ھیں تو اس کا کیا اثر ہے ۔ دفعہ ( ۱۹۱ ) کے تحت لیجسلیٹیو اسمبلی کا کوئی ممبر بغیر کسی آرڈیننس کے یا کسی انا کٹمنٹ کے ایسا کوئی حلف نہیں لے سکتا ۔ اگر وہ ایسا کریں تو ڈسکوالی فائی ( Disqualify ) ھو جاتے ھیں ٥ ۔ فبروری سنہ ۵۴ع کو کوئی آرڈیننس نہیں تھا ۔ ۱۳ ۔ فبروری سنہ ۵۴ع کو آرڈیننس نکالا گیا جس میں ایک ضمن میں یہ کہا گیا کہ اگر اس میں کوئی شبہ ھو تو ھم اس کو کلیر ( Clear ) کرسکتے ھیں یعنی ۔

"For the avoidance of doubt it is hereby declared that a person shall not be disqualified......"

تو یہاں ورڈنگ کے لحاظ سے یہ تسلیم کرنا پڑیگا کہ وہ ڈسکوالی فائی ھوچکے ھیں ۔

"....for being chosen as or for being, a member of the Hyderabad Legislative Assembly merely by reason of the fact that he holds the office of a Deputy Minister".

اس لحاظ سے یہ ڈس کوالی فائیڈ ھوگئے ھیں ۔ اور ( ۱۹۲ ) پراویژن کے تحت الکشن کمیشن کی رائے سے اس کا تصفیہ کرسکتے ھیں ۔ ایسی صورت میں مجھے اتفاق

کہنا ہے کہ ڈپٹی منسٹرس سے متعلق جو ایکٹ لایا گیا ہے وہ بعد میں لایا گیا حالانکہ وہ ۰ہ فبروری سنہ ۵۴ ع کو حلف اٹھا چکے ہیں۔ اس لئے وہ ڈس کوالی فائی ہو گئے ہیں۔ چنانچہ وہ ایکٹ اب پیش نہیں ہوسکتا ۔ راج پرمکھ بغیر الکشن کمیشن کی رائے کے اون کے ڈس کوالیفیکیشن کو ریمو نہیں کرسکتے ۔

شری بی۔ رام کشن راؤ۔ سر۔ آنریبل ممبرس نے دستور کے چند دفعات کو غلط فہمی پر مبنی کرکے اپنا ریزولیوشن پیش کیا ہے اور اس کی تائید بھی کر رہے ہیں ۔ میں سب سے پہلے یہ استدعا کروں گا کہ آنریبل ممبرس جو قانون داں ہیں اور جنہوں نے یہ اعتراضات اٹھائے ہیں وہ سارے دستور کو اور اس کے آرٹیکلس کو ایک دوسرے کے ساتھ ملا کر اچھی طرح پڑھ لیں ۔ وہ اس غلط فہمی میں ہیں کہ اس آرڈیننس (Ordinance) کو جاری کرنے میں راج پرمکھ نے آرٹیکل (۱۹۲) کے تحت عمل کیا ہے۔ یعنی اوس کے تحت انہوں نے ڈپٹی منسٹرس کے ڈس کوالیفیکیشن ( Disqualifications ) کو ریمو ( Remove ) کیا ہے ۔ میں سب سے پہلے اس غلط فہمی کو دور کرنا چاہتا ہوں۔ راج پرمکھ نے کسی ممبر کے ڈس کوالیفیکیشن کو آرٹیکل (۱۹۲) کے تحت دور نہیں کیا ہے۔ یہ بنیادی غلطی ہے جس کی بنا پر آپ نے اعتراض کیا ہے ۔ راج پرمکھ نے جو عمل کیا ہے وہ آرٹیکل (۱۹۱) کے تحت کیا ہے ۔ آرٹیکل (۱۹۲) کے تحت عمل نہیں کیا ۔

اگر آنریبل ممبرس آرٹیکل (۱۹۱) کو ملاحظہ فرمائیں تو اون کو اچھی طرح سے معلوم ہوگا کہ (۱۹۱) میں ڈسکوالیفیکیشنس فار ممبرشپ ( Disqualification for membership ) کی جو تعریف کی گئی ہے وہ کن کن صورتوں کے لئے ہے ۔ کن کن صورتوں میں وہ ڈسکوا لیفائی ہوسکتے ہیں ۔اس میں یہ بتایا گیا ہے کہ آفس آف پرافٹ ( Office of Profit ) ہولڈ ( Hold ) کرنا ڈسکوالیفیکیشن کی وجہ ہے ۔ لیکن اس کے بعد (۱۹۱) اے میں یہ ہے کہ

"If he holds any office of profit under the Government of India or the Government of any State, specified in the first Schedule, other than an office declared by the Legislature of the State by Law not to disqualify its holder."

اِن الفاظ پر میں توجہ دلانا چاہتا ہوں ۔

"......the office declared by the Legislature of the State by law not to disqualify its holder".

اگر اسٹیٹ لیجسلیچر قانون کے ذریعہ کسی آفس کے بارے میں یہ ڈکلیر ( Declare ) یا اعلان کرے کہ اس آفس کا ہولڈر ہاؤس کا ممبر ہونے سے ڈسکوالیفائی نہیں ہوتا تو ایسی صورت میں اس آفس کے قبول کرنے کی وجہ سے کوئی ممبر ڈسکوالیفائی نہیں ہوگا ۔ ہمارے کانسٹی ٹیوشن میں منسٹرس ہونے کی وجہ سے ڈسکوالیفائی نہ ہونے کی صراحت کی گئی ہے لیکن ڈپٹی منسٹرس کے بارے میں ایسی کوئی صراحت نہیں ہے ۔ اس لئے حیدرآباد

سیا لیریز آف منسٹرس (امنڈمنٹ) بل بابت سنہ ۱۹۵۴ع میں اس شبہ کو رفع کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ راج پرمکھ نے آرٹیکل (۱۹۲) کے تحت عمل نہیں کیا - جب وقت آئیگا تو الکشن کمیشن کو ریفر کیا جاسکے گا - قبل اس کے کہ کوئی شخص ڈس کوالیفیکیشن (Disqualification) انکر (Incur) کرے لیجسلیچر کو ایسا اختیار تھا۔ کیا لیجسلیچر کو ایسا اختیار نہیں تھا کہ وتھ رٹراسپکٹیو افکٹ (With retrospective effect) یہ قرار دے کہ فلاں آفس ، آفس آف پرافٹ نہیں ہے ؟ جس چیز کے کرنے کا اختیار لیجسلیچر کو ہے اوسی چیز کے کرنے کا اختیار راج پرمکھ کو بھی ہے جب کہ لیجسلیچر سشن میں نہو - جس تاریخ ڈپٹی منسٹرس کا تقرر ہوا اوس تاریخ لیجسلیٹیو اسمبلی سشن میں نہیں تھی اس لئے انہوں نے آرڈیننس کے ذریعہ ڈپٹی منسٹر کے آفس کو اس طرح ڈکلیر کیا کہ اسکا ہولڈر حیدرآباد لیجسلیٹیو اسمبلی کا ممبر ہونے سے ڈسکوالیفائی نہوگا - یہ صراحت اس لئے کی گئی کہ کوئی شبہ باقی نہ رہے - یہ آرڈیننس لیگل اوپینین (Legal opinion) حاصل کرنے کے بعد جاری کیا گیا ہے - محض منسٹروں کے قانونی معلومات کی بنا پر یہ آرڈیننس جاری نہیں کیا گیا ہے - لیکن منسٹروں کا مشورہ بھی یہی تھا - اتفاق سے وہ بھی قانون داں ہیں لیکن محض منسٹروں کی قانونی رائے کی بنا پر ایسا نہیں کیا گیا ہے بلکہ لیگل اڈوائزر کی رائے کے بعد راج پرمکھ نے آرڈیننس جاری کیا ہے -

دوسری چیز میں یہ بتانا چاہتا ہوں کہ آرٹیکل (۱۹۲) کس لئے مدون کیا گیا ہے ؟ آرٹیکل ۱۹۲ ملاحظہ فرمائیں تو معلوم ہوگا کہ وہ اس غرض کے لئے مدون کیا گیا ہے :-

What is the purpose or what is the object of that Article? It says :—

192 (1) "If any question arises as to whether a member of a House of the Legislature of a State has become subject to any of the disqualifications mentioned in clause (1) of Article 191, the question shall be referred for the decision of the Governor and his decision shall be final."

کلاز (۲) یہ ہے -

"Before giving any decision on any such question, the Governor shall obtain the opinion of the Election Commission and shall act according to such opinion".

فرض کیجئے کہ یہ آرڈیننس جاری نہوتا اور ڈپٹی منسٹرس کا تقرر ہوجاتا تب کیا ہوتا ؟

The question would have been referred to the Governor or the Rajpramukh. The Rajpramukh would have been required to obtain the opinion of the Election Commission.

لیکن یہ مسئلہ ایسا نہیں ہے - یہ کہا جا رہا ہے کہ راج پرمکھ کے دل میں ان کے ہردے میں شبہ تھا اس لئے یہ آرڈیننس نافذ کیا گیا ہے - آج جو سبسٹانٹیو کونسچن

اس سوال کیا گیا ہے ( Raise ) ریز ( Substantive question )
کو ریز کرنے کا کیا پروسیجر ہے ؟

Such and such a member has become subject to disqualification. Then who has to decide? The Governor or the Rajpramukh has to decide.

ڈپٹی منسٹرس کو مقرر کرتے وقت یہ ڈیکلیر کرنا لازمی تھا کہ ان کا آفس آفس آف برافٹ نہیں ہے - یہ کہنا کہ یہ کام لیجسلیٹیو اسمبلی کا ہے صحیح ہے لیکن جب لیجسلیٹیو اسمبلی سشن میں نہو تو یہ کام راج پرمکھ کا ہے - یہاں کوئی خلاف ورزی کی صورت ھی نہیں ہے الکشن کمیشن کا سوال اس میں نہیں آتا - آرڈیننس اس لئے نکالا گیا ہے کہ آپ کو یہ موقع دینا نہیں چاہتے تھے - ۱۳ - تاریخ کو یہ آرڈیننس نکالا گیا ہے اور اس کو ر ٹراسپکٹیو افکٹ نہ دیا جاتا تو ان مباحث کی گنجائش تھی لیکن اب دستور کی کوئی خلاف ورزی نہیں ہوئی ہے - دستور کے بالکل مطابق یہ آرڈیننس جاری کیا گیا ہے اور یہ بل پیش کیا گیا ہے- لیجسلیٹیو اسمبلی کا سشن شروع ہوتے ھی اولین موقع پر ہم نے یہ بل پیش کیا ہے - دستوری دشواریوں کے تعلق سے جو اعتراض کیا گیا ہے وہ بنیادی طور پر غلط ہے راج پرمکھ نے اس آرڈیننس کے ذریعہ اس سوال کا

Whether any member of the House has become subjec to any of the disqualification mentioned in clause (1) of Article 191 ?

تصفیہ نہیں کیا ہے- ایسا کرنے کا ان کو اختیار نہیں ہے- اگر ایسا سوال پیدا ہوتا تو الکشن کمیشن سے استمزاج کئے بغیر اس کا تصفیہ نہیں کرسکتے تھے - لیکن انہوں نے اس موقع پر جو کچھ کیا ہے اس میں کوئی بحث کی گنجایش نہیں ہے - بالکل اسی طرح بمبئی میں بھی ہوا ہے وہاں بھی منسٹر انکلوڈس ڈپٹی منسٹرس Minister includes ) Deputy Ministers) نہیں لکھا ہوا تھا لیکن جب وہاں ڈپٹی منسٹرس کا تقرر ہوا تو عین اس طرح وہاں بھی ایسا ھی ترمیمی بل پاس ہوا -

For avoidance of doubt, Minister includes Deputy Minister.

اس قسم کا کلاز اس میں رکھا گیا ہے - اس لئے میں کہونگا کہ کوئی کانسٹی ٹیوشنل غلطی نہیں ہوئی ہے - کوئی بحث کی گنجایش اس میں نہیں ہے - یہ میں بالکل خلاصتاً کہہ رہا ہوں -

For avoidance of doubt, it is declared that Minister includes Deputy Minister.

* شری انا جی راؤ گوانے ( پربھنی) مسٹر اسپیکر سر- جو قانونی بحث آنریبل چیف منسٹر کی جانب سے کی گئی ہے کہ -

With due respect to legal heads of that party or legal advice.

مجھے اس بارے میں یہ کہنا ہے کہ پانچ تاریخ کو ڈپٹی منسٹر نے حلف اٹھایا اور اس کے بعد اپنا کام شروع کردیا ۔ اوسی وقت (۱۹۱) کے تحت ڈس کوالیفائڈ ہونا طے پاتا تھا۔ جیسا کہ ابھی کہا گیا کہ منسٹر میں ڈپٹی منسٹر بھی شامل ہے۔ پارلیمنٹ میں منسٹر کے ساتھ ڈپٹی منسٹر بھی شامل ہوتا ہے۔ میں یہ کہوں گا کہ اس تعلق سے وہاں کے قانون کے مطابق قانون بنانا ضروری نہیں ہے ۔ پانچ تاریخ کو جب انہوں نے اپنے عہدہ کو قبول کرلیا اور ۱۳ تاریخ تک انہوں نے آفس آف پرافٹ کیا ہے تو وہ ڈس کوالیفائڈ ہوچکے ہیں اس کے بعد ایک آرڈیننس ایسا نکالا جاتا ہے (۱۹۱) کے تحت آرڈیننس نکالا گیا ہے اور بتایا گیا ہے کہ اوس تاریخ کو لیجسلیٹیو اسمبلی سیشن میں نہ ہونے سے راج پرمکھ نے آرڈیننس نکالا ہے اور ایسا اختیار راج پرمکھ کو ہے۔ یہ بحث اوس وقت صحیح ہوسکتی ہے کہ پانچ تاریخ کو ڈپٹی منسٹر ڈس کوالیفائیڈ ہونے سے پہلے یہ کہا جاتا تو صحیح ہوسکتا تھا کیونکہ اسٹیٹ لیجسلیشن کو جو اختیار ہے اس کے تحت وہ صحیح ہوسکتا تھا ..........

شری رنگ راؤ دیشمکھ (گنگا کھیڑ) ۔ کوئی نیا شخص ہاؤز میں آیا ہے ۔

مسٹر اسپیکر ۔ ممبر آف دی اسٹاف ( Member of the Staff ) ہے ۔

شری اناجی راؤ گوانے ۔ (۱۹۱) کے تحت آرڈیننس کے نکالنے کا اختیار راج پرمکھ کو اوس وقت ہوسکتا تھا جبکہ پانچ تاریخ کو وہ نکالتے ۔ ڈس کوالیفیکیشن ہونے کے بعد میں سمجھتا ہوں کہ اس ہاؤز کو بھی اختیار باقی نہیں رہتا ۔ آٹھ تاریخ کو ریٹرا اسپکٹیو ایفکٹ دیکر آرڈیننس نکالنے کی کوشش کی گئی ہے ۔ ہمارے دستور میں کوئی ایسا آرٹیکل نہیں ہے کہ سکشن کی اسپرٹ کے خلاف راج پرمکھ اپنے اختیارات استعمال کریں ۔ اور ایک ڈسکوالیفائیڈ ممبر کے ڈس کوالیفیکیشن کو دور کریں ۔ نیز یہ کہ جو طریقہ اختیار کیا جانا چاہئیے تھا وہ بھی اختیار نہیں کیا گیا ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ الکشن کمشنر کی رائے کے بغیر نہیں کیا جاسکتا تھا ۔ (۱۹۲) کے تحت بھی جو قانون آرہا ہے تو اس آرڈیننس کو ری پیل ( Repeal ) کرکے جو پیش کیا جارہا ہے اس کو بھی اسمبلی نہیں پاس کرسکتی ۔ اسی منس میں راج پرمکھ کے اختیارات بھی نہیں آسکتے ۔ میں سمجتا ہوں کہ ریٹرا اسپکٹیو ایفکٹ دیکر غلطی کو نباہنے کی کوشش کی گئی ہے۔ پانچ تاریخ کو عہدہ سنبھالنے کے ساتھ ہی پورے ڈپٹی منسٹرس ڈس کوالیفائی ہوگئے ہیں ۔

اس طریقہ سے ڈس کوالیفیکیشن دور کیا جاسکتا ہے ۔ دوسرا کوئی طریقہ آرڈیننس پاس کرکے یا رٹرا اسپکٹیو ایفکٹ دیکر یا کسی طرح اختیار کرنا قانوناً درست نہیں ۔ اسٹیٹ اسمبلی کو جب تک کہ پریزیڈنٹ کی ایسنٹ حاصل نہو ایسا قانون پاس کرنے کا اختیار نہیں ہے۔ یہ میری رائے ہے۔

* شری بی ۔ ڈی ۔ دیشمکھ ۔ آج اس آرڈر یننس کے بارے میں جو دستوری مباحث پیدا ہوئے ہیں میں سمجھتا ہوں کہ شاذ و نادر ہی ایسے مسائل پیش آسکتے ہیں ۔ آج ہاؤس کے

سامنے جو قانونی مسئله پیدا هوا ہے وہ اس امر کا لحاظ کئے بغیر که آیا یه هماری غلطی ہے یا نہیں قانونی روشنی میں اس پر غور کرنا هوگا ۔ اس مسئله کے بارے میں هاؤس کی جو رائے هوگی وه قانونی وقعت کے لحاظ سے انتہائی اهمیت کی حامل هوگی ۔ جهاں تک میرے قانونی معلومات هیں اور آرٹیکل ۱۹۲ کی تعبیر میں آنریبل دوستوں نے جو بحث کی ہے اس سے کوئی مغالطه نہیں هورها ہے بلکه جو تاویلات کی گئی هیں وہ بالکل صاف اور صحیح هیں ۔ اس میں شک نہیں که ۵ ۔ فبروری کو جب که ڈپٹی منسٹرس کا تقرر عمل میں آیا اور انہوں نے حلف وفاداری اٹھایا اس تاریخ کو تو کوئی آرڈیننس نہیں تھا ۔ اور نه حیدرآباد ڈس کوالیفیکشن ایکٹ کے تحت جیسا که آنریبل لیڈر آف دی هاؤز نے کہا اس میں بھی ایسی کوئی ترمیم نہیں هوئی ہے اس طرح جمله ڈپٹی منسٹرس ۵ فبروری کو ڈس کوالیفائیڈ قرار دئے گئے ۔ اگر وہ ۵ فبروری کو ڈس کوالیفائیڈ هوجاتے هیں اور ان کے ڈسکوالیفائڈ هونے کے بارے میں یه مسئله پیدا هوتا ہے که کس دفعه کی روشنی میں عمل کیا جانا چاهیئے ۔ اس سلسلے میں آرٹیکل (۱۹۲) صاف ہے ۔ میں آنریبل لیڈر آف دی هاؤس کی قانونی قابلیت کا پورا احترام کرتے هوئے یه کہوں گا که انہوں نے جو بحث کی اس سے وہ همیں مطمئن نه کرسکے ۔ میں هاؤس کے سامنے آرٹیکل (۱۹۲) کو لانا چاهتا هوں ۔

"If any question arises as to whether a member of a House of the Legislature of a State has become subject to any of the dis qualifications mentioned in clause (1) of Article 191, the question shall be referred for the decision of the Governor and his decision shall be final."

اب هاؤس کے سامنے یه مسئله ہے که ۵ ۔ فبروری کو وہ ڈس کوالیفائی هوچکے هیں ۔ اس مسئله کا اختیار هاؤس کو نہیں بلکه گورنر یا راج پرمکھ کو هوگا اور وہ اس مسئله کا تصفیه کریں گے ۔ اس سلسلے میں ضمن (۲) یه ہے ۔

"Before giving any decision on any such question, the Governor shall obtain the opinion of the Election Commission and shall act according to such opinion."

جب راج پرمکھ کے سپرد یه مسئله کرتے هیں تو یعنی راج پرمکھ یا گورنر الکشن کمیشن سے مشوره کرکے اس کا تصفیه کریں گے ۔ یه مسئله بالکل صاف هوجاتا ہے ۔ اس طرح سے که ۵ ۔ فبروری کو جمله ڈپٹی منسٹرس ڈس کوالیفائیڈ هوچکے هیں ۔ اس کی اصلاح یا چاره جوئی کرنا هو تو آرٹیکل ۱۹۲ کے تحت راج پرمکھ کریں گے ۔ اور اوس کی تفصیلات کے بعد اس کا تصفیه کریں گے ۔ میں سمجھتا هوں که دفعه ۲۱۳ کے تعلق سے راج پرمکھ کو آرڈیننس نکالنے کا اختیار دیا گیا ہے دیکھنا یه ہے که جو آرڈیننس خلاف کانسٹی ٹیوشن هو وہ جاری کرسکتے هیں یا نہیں ۔ میرے خیال میں دفعه ۲۱۳ ضمن (۲) بالکل صاف ہے ۔

An ordinance promulgated under this Article shall have the same force and effect as an Act of the Legislature of the State assented to by the Governor, but every such ordinance.

(*a*) shall be laid before the Legislative Assembly of the State.

جیسا کہ آرڈیننس کے بارے میں کہاجارہا ہے آرڈیننس جاری ہوا ہے اسمبلی کے سامنے آیا ہے ۔

or where there is a Legislative Council in the State, before both the Houses, and shall cease to operate at the expiration of six weeks from the reassembly of the Legislature, or if before the expiration of that period, a resolution disapproving it is passed by the Legislative Assembly and agreed to by the Legislative Council, if any, upon the passing of the resolution or, as the case may be, on the resolution being agreed to by the Council ; and (*b*) may be withdrawn at any time by the Governor.

اس کے بارے میں میرا یہ استدلال ہے کہ ہاؤس کے سامنے جو ریزولیوشن آیا ہے اس کا تصفیہ آرٹیکل ۲۱۳ کی روشنی میں ہونا لازمی ہوجاتا ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ اس جانب کے آنریبل ممبرس نے جو مباحث کئے ہیں وہ بالکل قانونی مباحث ہیں ۔ اگر کوئی غلطی ہوئی ہے تو ہاؤس اس کا تصفیہ کرتے ہوئے اس ریزولیوشن کو منظور کیا جانا چاہیئے ۔ اس غلطی کی اصلاح کس طرح کی جاسکتی ہے وہ دوسرا مسئلہ ہے ۔ لیکن دستور کی روشنی میں شبہ کو ویسے ہی رکھتے ہوئے اس ریزولیوشن کو ڈس الوو ( Disallow ) کرنا مناسب نہوگا ۔ میں سمجھتا ہوں کہ ان مباحث کی روشنی میں پورا ہاؤس ریزولیوشن کی تائید کریگا ۔

**مسٹر اسپیکر** ۔ کیا موور آف دی موشن کچھ کہنا چاہتے ہیں ؟

**شری کے ۔ وی ۔ رام راؤ** ۔ میں سمجھتا ہوں ایجوکیشن منسٹر بھی اس مسئلہ پر کچھ روشنی ڈالینگے ۔

*Mr. Speaker* : Please refer to Rule 41 of our Assembly Rules.

(3) " The mover of a motion, but not the mover of an amendment other than an amendment to a Bill or to the Rules, may speak a second time on the conclusion of the debate by way of reply. The mover of an amendment to an amendment shall have no right of reply. If the motion is moved by a private member, the Minister-in-charge of the Department concerned shall have the right of speaking after the mover has replied whether such Minister has previously spoken in the debate or not ".

* **شری کے ۔ اننت رام راؤ (دیورکنڈہ)** مسٹر اسپیکر سر ۔ میں بھی اس بارے میں اپنے خیالات کا اظہار صرف دو منٹ میں کرنا چاہتا ہوں ۔

سوال یہ ہے کہ جو آنریبل ممبرس ڈپٹی منسٹر بن گئے ہیں اس کی وجہ سے وہ ڈس کوالیفائیڈ ہوگئے ہیں ۔ کانسٹی ٹیوشن کی دفعہ (۱۶۴) کے تحت اگر کوئی منسٹر حلف اٹھائے تو وہ اپنے آفس میں انٹر ہوجاتا ہے ۔

Before a Minister enters upon his office, the Governor shall administer to him the oaths of office and of secrecy according to the forms set out for the purpose in the 3rd Schedule.

چنانچہ انہوں نے ۵ ۔ فبروری کو حلف اٹھایا ہے اس کے ساتھ ہی ان کا تقرر ڈپٹی منسٹریز پر ہوجاتا ہے ۔ اس کے بعد دیکھنا پڑتا ہے کہ آرٹیکل (۱۹۱) کے تحت چونکہ وہ آفس آف پرافٹ ہے اس لئے وہ ڈس کوالیفائیڈ ہو جاتے ہیں ۔

If he holds any office of profit under the Government of India or the Government of any State specified in the First Schedule, other than an office declared by the Legislature of the State by law not to disqualify its holder.

ہونا یہ چاہیئے کہ آرڈیننس پہلے یعنی انٹر ہونے سے قبل نکالا جاتا ۱۶۴ ضمن(۳) کے تحت وہ ڈس کوالیفائیڈ نہیں ہیں اگر یہ آرڈیننس راج پرمکھ کے ذریعہ نکالا جاتا تو وہ ڈس کوالیفائیڈ نہوتے ۔ لیکن ۵ ۔ فبروری کے بعد ۱۰ ۔ فبروری تک وہ ڈس کوالیفائیڈ ہوچکے ہیں ۔ اس لئے یہ کونسچن (۱۹۲) کے تحت آتا ہے ۔ آنریبل چیف منسٹر نے یہ فرمایا کہ ہاؤس میں یہ سوال دیکھنا چاہیئے ۔ ایسا نہیں ہے ۔

If any question arises as to whether a member of a House of the Legislature of a State has become subject to any of the disqualifications mentioned in clause (1) of Art. 191, the question shall be referred for the decision of the Governor and his decision shall be final.

ہاؤس میں کسی ممبر کو دیکھنے کا مسئلہ نہیں ہے بلکہ وہ مسئلہ خود بخود پیدا ہوتا ہے کہ ۵ کے بعد سے آج تک آرڈیننس نافذ نہیں ہوا ہے ۔ اس لئے ۱۳ کو وہ ڈس کوالیفائیڈ ہوجاتے ہیں ۔ ضمن (۲) کے تحت یہ لازم ہوجاتا ہے کہ الکشن کمیشن سے مشورہ کیا جائے لیکن چونکہ ایسا نہیں کیا گیا ہے اس لئے وہ وائیڈ ہوجاتا ہے ۔ وہ آرڈیننس ناقابل منظوری ہے ۔

شری کے ۔ وی ۔ رام راؤ ۔ مسٹر اسپیکر سر ۔ آنریبل لیڈر آف دی ہاؤس نے یہ فرمایا کہ آرڈیننس جو جاری کیا گیا ہے وہ آرٹیکل ۱۹۲ کے تحت نہیں ہے بلکہ آرٹیکل (۱۹۱) کے تحت ہے ۔ میں سمجھتا ہوں آرٹیکل (۱۹۱) کے الفاظ اس وقت متعلق ہوتے ہیں جب کسی شخص کے ڈس کوالیفائیڈ ہونے سے پہلے اس طرح کا انپا کٹمنٹ ہونا چاہیئے ۔ یعنی ۵ فبروری کو ڈپٹی منسٹری کا عہدہ سنبھالنے سے قبل یعنی ۴ ۔ فبروری ہی کو راج پرمکھ [illegible]

اس قسم کا آرڈیننس نکالتے تو اس کا کوئی جواز ہوسکتا تھالیکن ایک دفعہ ڈس کوالیفائیڈ ہونے کے بعد جیسا کہ خود آنریبل چیف منسٹر نے فرمایا اس کے لئے آرڈیننس نکالا گیا - اور انہوں نے یہ صاف بتلایا کہ چونکہ اس طرح کا سوال اٹھایا جائیگا اس لئے ہم نے یہ آرڈیننس نکالا ہے۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ یہاں اس وقت ڈس اپروول موشن کا سوال نہیں نہیں اٹھا ہے چیف منسٹر نے کیبینٹ میں یہ سوال اٹھایا ہے اور راج پرمکھ کے پاس اسی لئے اس کو لے جایا گیا کہ اس طرح ڈپٹی منسٹرس ڈس کو الیفائیڈ ہو جارہے ہیں - لیکن ایک مرتبہ ڈس کو الیفائیڈ ہوجانے کے بعد آرٹیکل ( ۱۹۲ ) ہی متعلق ہوسکتا ہے -

اگر ڈس کو الیفائیڈ ہونے سے کسی کو روکنا ہوتا تو ایسی صورت میں آرٹیکل آرٹیکل (۱۹۱) متعلق ہوتا - لیکن یہاں تو ”ناقابلیت“ عائد ہوچکی ہے اور اس وقت سوائے آرٹیکل (۱۹۲) کے کوئی اور صورت نہیں ہے۔ یہ کہنا کہ (۱۹۱) کے تحت کارروائی کی جارہی ہے غلط ہے۔ ۱۹۱ کے تحت آرڈر ینِنس جاری کرنے کا موقع نہیں ہے۔ اگر اس کے تحت راج پرمکھ کو جگانا تھا تو ان کو جگانے کا وقت ۴ فبروری تک تھا - ۱۳ کے بعد کارروائی کرنا ان کانسٹی ٹیوشنل ہے - اس کو جائز قرار دینے کے لئے جو آرڈیننس نکالا گیا ہے دستور اس کی اجازت نہیں دیتا - اس لئے یہ ان کانسٹی ٹیوشنل ہے - یہاں سوال اٹھانے کے بارے میں اعتراض کیا جاتا ہے - میں کہوں گا کہ خود آنریبل چیف منسٹر نے راج پرمکھ کے سامنے یہ سوال رکھکر اس سوال کو اٹھایا ہے - اس طرح آنریبل چیف منسٹر میری وکالت خود کررہے ہیں۔ اس طرح دفعہ ۵ کو رکھنے کی ضرورت نہیں ہے۔ آپ کے لیگل ہیڈس اور لیگل اڈوائیزرس یہی کہینگے کہ اس ایکٹ میں دفعہ ۵ کو رکھنے کی کیا ضرورت ہے - کیونکہ ڈس کو الیفائیڈ ہونا خود حکومت کا مسلمہ ہے - راج پرمکھ خود اپنے آرڈیننس کے ذریعہ صاف طور پر یہ کہتے ہیں۔ اب اسٹیج صرف پوسٹ مارٹم کا ہے۔ جبکہ مسئلہ کو الکشن کمیشن کے حوالہ کیا جانا چاہیئے - الکشن کمیشن کا جو مشورہ ہوگا اس پر عمل ہوگا۔

یا دوسرے طریقہ سے بھی میں کہہ سکتا ہوں کہ اس فلور پر مسئلہ اٹھایا گیا تو اب بھی ریفر کیا جاسکتا ہے - مگر ریفر کرتے ہوئے ایک چیز دیکھنا ضروری ہے کہ ضابطہ کے لحاظ سے پروسیجر اڈاپٹ نہیں کیا گیا تو یہ لاکونا ( Lacuna ) رہیگا - اس کے خلاف کیا جائے تو آرڈیننس کے سلسلہ میں جو کوئی بھی عمارت کھڑی کی جاتی ہے وہ زمین پر آجائیگی اور یہ ایکٹ بھی پاس نہیں کیا جاسکتا - اس طریقہ سے میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ جو اعتراضات پیش کئے گئے ہیں ان میں کوئی قوت نہیں ہے - میں مسلمہ طور پر ان الفاظ کو دہراتا ہوں کہ ” اسی لئے یہ لایا گیا ہے تو اسی لئے یہ اعتراض کیا گیا ہے “ کیونکہ ونس ڈسکوالیفائیڈ ایز آلویس ڈسکوالیفائیڈ ( Once Disqualified is always disqualified ) اب مردہ کو زندہ کرنا جائز نہیں ہے اب اگر زندہ کرنا ہے تو الکشن کمیشن کو ریفر کرنا پڑیگا -

شری گوپال راؤ اکبوٹے۔ مسٹر اسپیکر سر۔ ایک رزولیوشن هاؤز کے سامنے هے اور اس پر مختلف عذرات......

شری ادھوراؤ بٹیل (عثمان‌آباد ۔ عام) ۔ رولس کے لحاظ سے دوسرےمنسٹرس جواب دیسکتے هیں یا منسٹر کنسرنڈ ( Minister concerned ) کو هی جواب دینا چاهئے ۔

مسٹر اسپیکر۔ کوئی بھی جواب دیسکتے هیں ۔

*Shri B. Ramakrishna Rao:* I reserve my right to the last.

شري گوپال‌راؤ اکبوٹے۔ مسٹر اسپیکر سر۔ جو رزولیوشن ایون کے سامنے هے اوسے بظاهر آرٹیکل ۱۹۲ کے تحت پیش کیا جانا بتلایا جاتا هے ۔ لیکن جو الفاظ اس رزولیوشن کے هیں انکی طرف میں خود آنریبل ممبر کا دهیان آکرشت ( आकर्षित ) کرانا چاهتا هوں ۔ آرٹیکل ۱۹۲ کو اگر وہ بڑھتے اور پھررزولیوشن کو پڑھتے اور اسپرٹ سنجیدگی سے غور کرتے تو وہ خود اس نتیجه پر پهنچ جاتے که دراصل ڈس اپرو ( Disapprove ) کرنے والا رزولیوشن هاؤز میں نه لایا جائے۔ یهاں پر یه سوال اٹھانا بے سود هوگا که راج پرمکھ نے جو آرڈیننس جاری کیا هے یا جو بل ایوان کے سامنے پیش کیا گیاهے اس میں کیا قانونی نقائص هیں؟ اسلئے میں سب سے پہلے یه اعتراض کرتا هوں که آرٹیکل ۲۱۳ کے تحت جو آرڈیننس نکلتے هیں یا جو بل دستور کے لحاظ سے ایوان سے منظور هوتے هیں انکے جواز یا عدم جواز پر کسی عدالت کا تصفیه حاصل کرنے سے قبل هم یهاں بیٹھکر یه قرار نهیں دیسکتے که وہ وائیڈ(Void) یا ان‌وائیڈ(Unvoid) هیں۔ کسی آرڈیننس کے جواز یا عدم جواز کو یهاں قرار نهیں دیا جاسکتا ۔ اگر آپ یه سمجھتے هیں که کسی مردہ کو یه آرڈیننس زندہ نهیں کرسکتا تو اسکی تمیز کرنے کا هم کو حق نهیں هے ۔ اس رزولیوشن کی بنیاد یه سمجھکر ڈالی گئی هے که جو آرڈیننس جاری هوا هےوہ وائیڈ هے اسکو هم ڈس اپرو کرتے هیں یا بنیادی طور پر وہ غلط اقدام هے تو میں سمجھتا هوں که یه ایک غلط مثال ۔ غلط ٹریڈیشن ( Tradition ) یا کنونشن ( Convention ) قائم کرنے کی کوشش هے ۔ میں سمجھتا هوں که معزز رکن ...

شری کے ۔ وی ۔ رام‌راؤ۔ رول ۱۴۹ کے تحت همکو حق هے که کسی قسم کے ڈس اپرول کا موشن پیش کریں.... ( Pause )

شری گوپال راؤ اکبوٹے۔ میں نے سن لیا هے۔

شری جی ۔ هنمنت راؤ۔ تو پڑھ بھی لیجئیے ( Laughter )

شری گوپال راؤ اکبوٹے۔ میں اسکو پھر دهرانا چاهتا هوں که کسی اعلان یا آرڈیننس کے جواز یا عدم جواز کا فیصله یه هاؤز نهیں کرسکتا ۔ [illegible]

اسطرف آپکو توجہ دلانا چاھتا ھوں اور مجھے یقین ھے کہ یہ جو غلط کنونشن قائم کرنے کی کوشش کیجارھی ھےاسکو ھاؤز مسترد کردے گا۔ یہاں ایک صحیح ٹریڈیشن قائم ھوگا ؟ اور یہ کنونشن ھوگا کہ چاھے ھم نے کوئی قانون بنایا ھو یا آرڈیننس جاری کیا گیا ھو عدالت سے اسکا تصفیہ ھوگا ۔ یہ طریقہ میں نے آج تک نہیں سنا ھے کہ کسی آرڈیننس کے جواز یا عدم جواز کو انوکھے طریقہ پر قرار دینے کی کوشش کی گئی ھو۔ اسکو ھم صحیح نقط نظر سے نہیں دیکھ رھے ھیں۔ مجھے یقین ھے کہ جو غلط کنونشن قائم کرنے کی کوشش یہاں کیجارھی ھے ھاؤز اسکو کامیاب ھونے نہیں دیگا ۔

دوسری چیز جو میں اس سلسلہ میں اس معزز ایوان کے سامنے لانا چاھتا ھوں وہ ڈس اپرول کے لفظ پر ھے ۔ کیا مطلب ھے اس ڈس اپرول کے لفظ کا ؟ کم از کم میں تو نہیں سمجھ سکا ۔ کیا میرے معزز دوست یہ سمجھتے ھیں کہ اس آرڈیننس کے ڈس اپرو ھوجانے سے جو ڈپٹی منسٹرس آج یہاں کام کررھے ھیں وہ خودبخود ان سیٹ ( Unseat ) ھوجائینگے ؟ اس میں کوئی جواز نہیں ھے اور یہ ایک ایسی کوشش ھے جو کبھی کامیاب نہیں ھوسکتی ۔ اگر اسکا مطلب صرف یہ ھے کہ ڈپٹی منسٹرس کے تعلق سے آپکے خیال میں کوئی دستوری یا قانونی غلطی ھورھی ھے اور اسکو ایوان کے سامنے لایا جاتا ھے تو اس میں کوئی ہرج نہیں ھے ۔ ایوان نے اس رزولیوشن کے مطلب پر غور کیا لیکن اس سے زیادہ اسکا کوئی مطلب نہیں ھے ۔

اب تیسری چیز یہ ھے کہ جو رزولیوشن ایوان کے سامنے رکھا گیا ھے اسکی تائید میں اسپر سب سے زیادہ زور دیا گیا ھے کہ آرٹیکل ۱۹۲ کے تحت راج پرمکھ نے ایک ایسا قدم اٹھایا ھے جو دستوری نہیں ھے ۔ یہ بحث ایوان کے سامنے رکھتے ھوئے یہ خیال کیا جارھا ھے کہ آٹھ ڈپٹی منسٹرس جنھوں نے ۵ فبروری کو حلف وفاداری اٹھایا وہ حلف اٹھانے کے ساتھ ھی ڈس کوالیفائی ( Disqualify ) ھوگئے اور انکی ھاؤز کی ممبرشپ ختم ھوگئی ۔ البتہ وہ ڈپٹی منسٹرس رھینگے اور انہیں ازسرنو منتخب ھونا ھوگا ۔ اگرچیکہ یہ بحث کی ھی نہیں گئی کہ وہ ڈپٹی منسٹرس باقی نہیں رھے ۔ یہ سوال ھی نہیں ھے۔ وہ ڈس کوالیفائی ھوئے ھیں یا نہیں ھوئے یہ بھی سوال نہیں ھے۔ رزولیوشن اتنا ویگ ( Vague ) ھے کہ اسکا کوئی صاف مطلب نہیں نکلتا ۔ لیکن تھوڑی دیر کے لئے ۔۔۔۔۔۔

شری جی ۔ ھنمنت راؤ ۔ کم از کم آرڈیننس میں تو یہ سبجکٹ ھے ۔

شری گوپال راؤ اکبوٹے ۔ آرڈیننس میں ڈپٹی منسٹرس کے تقرر کی تاریخ نہیں ھے۔ معلوم یہ ھوتا ھے کہ آپ کو شکایت یہ ھے کہ ۵ ۔ فبروری کو ڈپٹی منسٹرس کا ڈسکوالیفیکیشن واقع ھوا ۔ اس کو راج پرمکھ نے ۱۳ ۔ فبروری کے فرمان یا آرڈیننس کے ذریعہ جائز قرار دیا ۔ یہ بنیادی طور پر صحیح نہیں ھے ۔ کسی قانون کو ریٹرواسپکٹیو ایفکٹ دینا ایک

جداگانہ حق ہے - اسمبلی کسی آفس آف پرافٹ ( Office of Profit ) کو آفس آف پرافٹ نہیں ہے قرار دے سکتی ہے - آپ مجھ سے متفق ہوں گے جب میں آرٹیکل ۱۹۱ ضمن (۲) کی طرف آپ کی توجہ مبذول کراؤں اور یہ کہوں کہ اس آرٹیکل نے معزز ایوان کو یہ اختیار دیا ہے کہ کسی آفس کو ایسا ڈکلیر کرے کہ اس کا ہولدر اسمبلی کی رکنیت سے محروم نہیں ہوتا - اوس زمانہ میں جب کہ اسمبلی سشن میں نہو راج پرمکھ آرڈیننس نافذ کرسکتے ہیں اس پر نہ ہم کو اعتراض ہے اور نہ آپ کو اعتراض ہوسکتا ہے چنانچہ اس کا لازمی نتیجہ یہ نکلا کہ راج پرمکھ کو آرڈیننس کے نافذ کرنے کا اختیار تھا - اس معاملہ کو زیادہ آسانی سے سلجھانے کے لئے میں ایک تمثیل پیش کرتا ہوں - آج پارلیمنٹری سکرٹریز اس گورنمنٹ نے مقرر نہیں کئے ہیں لیکن پارلیمنٹری سکرٹریز کو پانسو روپیہ تنخواہ دیکر مقرر کرنا ہو اور اسمبلی سشن میں نہو تو راج پرمکھ آرڈیننس جاری کرکے یا اسمبلی سشن کے دوران میں ایک بل کے ذریعہ ریمول آف ڈسکوالیفیکیشن ایکٹ ( Removal of Disqualification Act ) یا سیلریز اینڈ الونسس آف منسٹرس ایکٹ میں ترمیم پیش کرکے پارلیمنٹری سکرٹریز کا تقرر کرسکتی ہے - آج چوں کہ آٹھ ڈپٹی منسٹرس سامنے نظر آتے ہیں اس لئے آپ پریشان ہیں اور امتیاز نہیں کرسکتے کہ کون زندہ ہے اور کون نہیں ہے - پارلیمنٹری سکرٹریز کی مثال آپ کے سامنے رکھتے ہوے میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ اگر ایک قانون اس ایوان کے ذریعہ سے بنانا چاہیں جس کو یکم جنوری سنہ ۱۹۵۳ع یا ۱۹۵۴ع سے ری ٹراسپکٹیو ایفکٹ دیا جائے تو کیا ایسا نہیں ہوسکتا ؟ لہذا ان آٹھ ڈپٹی منسٹرس کو سامنے رکھ کر ایک وکیل کی حیثیت سے یا ایک لیجسلیٹر کی حیثیت سے بحث کرنی چاہئے - پارٹی پالیٹکس اور پارٹی اشیوز کو پیش نظر رکھ کر بحث نہ کرنی چاہئے - پارٹی پالیٹکس کے الجھاؤ میں آکر دیکھیں تو اس کا جواب نہیں مل سکتا بلکہ اس پر تو ڈی ٹاچھ ( Detach ) ہوکر دیکھنا پڑیگا - جیسا کہ میں نے پارلیمنٹری سکریٹریز کی مثال دی جو ہماری نظروں کے سامنے نہیں ہیں - وہاں کونسی اڑچن یا رکاوٹ ہے ؟ کیا پارلیمنٹری سکریٹری کا آفس - آفس آف پرافٹ نہیں ہے ؟ اس کو جب آپ دیکھیں گے تو معلوم ہوگا وہ کانسٹیٹیوشنل ہے اور اس کی کانسٹیٹیوشنل پروپرائٹی ( Constitutional propriety ) ہے - محض اس وجہ سے کہ آٹھ لوگ سامنے نظر آتے ہیں ان کو سامنے رکھتے ہوئے اس کا ایسا انٹرپریٹیشن ( Interpretation ) کرنا میں سمجھتا ہوں کہ ایک اچھے وکیل یا ایک اچھے لیجسلیٹر کا کام نہیں ہوسکتا - اس پر اس طرح غور نہ کرنا چاہئے کہ آیا اس سے ہماری پارٹی کا فائدہ ہوتا ہے یا نہیں بلکہ ایک ڈی ٹاچھڈ ویو ( Detached View ) لیکر صحیح نتیجہ پر پہنچ سکتے ہیں - میں نے ایک نہیں کئی مرتبہ یہ وضاحت کی ہے کہ جہاں پراسپکٹیو لیجسلیشن (Prospective Legislation) کرنے کا اختیار ہے وہیں ری ٹراسپکٹیو ایفکٹ ( Retrospective effect ) [illegible]

